علیہ انہ عقیب الفریضۃ (ثالثا) تاکہ مفاد فا اتصال حقیقی ہو تاہم خوب متنبہ رہنا چاہیے کہ حضور پُرنور سید عالم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے نو برس عید کی نمازیں پڑھی ہیں تو احادیث متعددہ وقائع متعددہ پر محمول ہونا ممکن پس اگر ایک حدیث صلاۃ وخطبہ اور دوسری خطبہ وانصراف میں وقوع اتصال پر دلالت کرے اصلا بکار آمد نہیں کہ ایک بار بعد خطبہ دوبارہ بعد نماز دعا کا عدم ثابت نہ ہوگا تو مقصود سے منزلوں دور رہے کما لایخفیٰ (رابعا) مسلم کہ ایک ہی حدیث میں دونوں اتصال مصرح ہوں تاہم بلفظ دوام تو اصلا کوئی حدیث نہ آئی ومن ادعی فعلیہ البیان اور ایک آدھ جگہ صلے فخطب فعاد ہو بھی تو واقعہ حال ہے اور وقائع حال کے لیے عموم نہیں کما نصوا علیہ اور رہم قائل وجوب ولزوم نہیں کہ ترک مرۃً ہمارے منافی ہو اور اگر لفظ کان یصلے فیخطب فیعود بھی فرض کرلیں تو ہنوز اُس کا تکرار پر دلیل ہونا محل نزاع نہ کہ دوام خود مجیب اپنے رسالہ غایۃ المقال میں کلام حافظ ابو زرعہ عراقی ان فی الصحیحین وغیرھما عن سعید بن یزید قال سألت انس بن مالک کان رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یصلے فی نعلیہ فقال نعم وظاھرہ ان ھذا کان شانہ وعادتہ المستمرۃ دائما الخ نقل کرکے لکھتے ہیں ماذکرہ من دلالۃ حدیث انس علی کون العادۃ النبویۃ مستمرۃ بالصلاۃ فی النعال منظور فیہ لعدم وجود ما یدل علیہ فیہ ولعلہ استخرجہ من لفظ کان وھو استخراج ضعیف لما نص علیہ الامام النووی فی کتاب صلاۃ اللیل من شرح صحیح مسلم من ان لفظ کان لایدل علی الاستمرار والدوام فی عرفھم اصلا ۱۳۰۵ھ اس مسئلہ کی تمام تحقیق فقیر کے رسالہ التاج المکلل فی انارۃ مدلول کان یفعل میں ہے (خامسا) یہ سب تو بالائی کلام تھا احادیث پر نظر کیجیے تو وہ اور ہی کچھ اظہار فرماتی ہیں صحاح ستہ وغیرہا

خصوصاً صحیحین میں روایات کثیرہ بلفظ ثم وارد و ثم فاصلہ و مہلت چاہتا ہے تو ادعا
کہ احادیث میں اتصال ہی آیا محض غلط بلکہ حرف اتصال اگر وہ ایک حدیث میں ہی
تو کلمہ انفصال آٹھ دس میں اب روایات سنیے۔

حدیث ۴۰م **حدیث ۱** صحیحین میں حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالے عنہما سے
ہے واللفظ لمسلم قال شہدت صلاۃ الفطر مع نبی اللہ صلے اللہ تعالیٰ
علیہ وسلم وابی بکر و عمر و عثمٰن رضی اللہ تعالیٰ عنہم فکلھم یصلیھا
حدیث ۴۱م قبل الخطبۃ ثم یخطب **حدیث ۲** صحیح بخاری میں حضرت عبداللہ بن
عمر رضی اللہ تعالے عنہما سے ہے ان رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کان
حدیث ۴۲م یصلے فی الاضحے والفطر ثم یخطب بعد الصلاۃ **حدیث ۳** اُسی کے
باب استقبال الامام الناس فی خطبۃ العید میں حضرت براء بن عازب
رضی اللہ عنہ سے ہے خرج النبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یوم اضحے فصلے
حدیث ۴۳م العید رکعتین ثم اقبل علینا بوجھہ وقال الحدیث **حدیث ۴** اُسی میں
حضرت انس رضی اللہ تعالے عنہ سے ہے ان رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ
حدیث ۴۴م وسلم صلی یوم النحر ثم خطب الحدیث **حدیث ۵** اُسی میں حضرت جندب
بن عبداللہ بجلی رضی اللہ تعالے عنہ سے ہے صلی النبی صلے اللہ تعالے
حدیث ۴۵م علیہ وسلم یوم النحر ثم خطب ثم ذبح **حدیث ۶** جامع ترمذی میں بافادۂ
تحسین و تصحیح حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالے عنہما سے ہے کان رسول اللہ
صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم وابوبکر و عمر یصلون فے العیدین قبل الخطبۃ
حدیث ۴۶م ثم یخطبون **حدیث ۷** سنن نسائی میں حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالے
عنہ سے ہے ان رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کان یخرج یوم العید
فیصلی رکعتین ثم یخطب یہ سات حدیثیں ظاہر کرتی ہیں کہ حضور پرنور سیّد عالم

صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم اور صدیق و فاروق و عثمٰن غنی رضی اللہ تعالےٰ عنہم نمازِ عیدین کا سلام پھیر کر کچھ دیر کے بعد خطبہ شروع فرماتے حدیث ۸ صحیحین میں حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے ہے واللفظ للبخاری کان النبی صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم یخرج یوم الفطر والاضحی الی المصلی فاول شئ یبدء بہ الصلٰوۃ ثم ینصرف فیقوم مقابل الناس والناس جلوس علی صفوفہم فیعظہم ویوصیہم فان کان یرید ان یقطع بعثا قطعہ او یأمر بشئ امر بہ ثم ینصرف یہ حدیث خطبہ و معاودت میں فصل بتاتی ہے حدیث ۹ بخاری و مسلم و دارمی وابوداود و نسائی و ابن ماجہ حضرت حبر الامۃ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے راوی قال خرجت مع النبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یوم فطر او اضحی فصلی ثم خطب ثم اتی النساء فوعظہن وذکرہن وامرہن بالصدقۃ یہ حدیث دونوں جگہ فصل اظہار کرتی ہے۔ سبحٰن اللہ پھر کیونکر ادعا کر سکتے ہیں کہ نماز و خطبہ و خطبہ و معاودت میں ایسا اتصال رہا جو عدم دعا پر دلیل ہو اگر کہیے ثم کبھی مجازاً بحالت عدم مہلت بھی آتا ہے قال الشاعر ؎

کھز الردینی تحت العجاج　　جری فی الانابیب ثم اضطرب

اقول تم مستدل ہو اور مستدل کو احتمال کافی نہیں خصوصاً خلاف اصل کما لا یخفی علی ذی عقل معہذا ف بارہا مجرد ترتیب بے معنے اتصال و تعقیب کے لیے آتی ہے امام جلال الدین سیوطی اتقان میں زیر بیان ف فرماتے ہیں قد تجئ لمجرد الترتیب نحو فَرَاغَ اِلٰی اَھْلِہٖ فَجَآءَ بِعِجْلٍ سَمِیْنٍ ۝ فَقَرَّبَہٗ اِلَیْھِمْ ۔ فَاَقْبَلَتِ امْرَاَتُہٗ فِیْ صَرَّۃٍ فَصَکَّتْ وَجْھَھَا ۔ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۝ فَالتّٰلِیٰتِ بلکہ مسلم الثبوت میں ہے الفاء للترتیب علی سبیل التعقیب ولو فی الذکر تو ایک ف کا مجرد ترتیب یا ترتیب فی الذکر مجاز پر حمل اولےٰ ہے یا دس ثم کا

حدیث ۸

حدیث ۹

ف ۱: کبھی مجرد ترتیب کے لیے آتی ہے

مجاز پر (سادسا) یہ عدم فصل بطور سلب عموم لیتے ہو تو ہمیں کیا مضر اور تمہیں کیا مفید کہ ہمیں ایجاب کلی کی ضرورت نہیں جو سلب جزئی ہمارے خلاف ہو اور بطور عموم سلب تو دونوں جگہ اُس کا بطلان ثابت وواضح۔ صحیح حدیثیں تنصیص کر رہی ہیں کہ بالیقین دونوں جگہ فصل وقع ہوا نماز وخطبہ میں وہ حدیث (۱۰ ف) کہ ابوداود ونسائی وابن ماجہ نے حضرت عبداللہ بن سائب رضی اللہ تعالے عنہما سے روایت کی واللفظ لابن ماجۃ قال حضرت العید مع رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فصلے بنا العید ثم قال قد قضینا الصلاۃ فمن احب ان یجلس للخطبۃ فلیجلس ومن احب ان یذھب فلیذھب میں عید میں حضور پُرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ساتھ حاضر ہوا حضور نے نماز عید پڑھائی پھر فرمایا ہم نماز تو پڑھ چکے اب جو خطبہ سننے کے لیے بیٹھنا چاہے بیٹھے اور جو جانا چاہے چلا جائے اگر ثُمَّ کا خیال نہ بھی کیجیے تو یہ کلام نماز وخطبہ کے درمیان فاصل تھا تو ہمیشہ اتصال حقیقی ہونا باطل ہوا اور خطبہ و معاودت میں تو فصل کثیر اسی حدیث نہم سے ثابت جو عنقریب گزری جس کی ایک روایت بخاری ومسلم وابوداود ونسائی کے یہاں یوں ہی صلے یعنی النبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم ثم خطب ثم اتی النساء ومعہ بلال فوعظھن وذکرھن وامرھن بالصدقۃ فرأیتھن یھوین بایدیھن یقذفنہ فی ثوب بلال ثم انطلق ھو وبلال الی بیتہ یعنی حضور سید عالم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم

ف قولی یہ حدیث صحیح ہے رواہ ابوداود عن محمد بن الصباح البزار صدوق والنسائی عن محمد بن یحیی بن ایوب ثقۃ وابن ماجۃ عن عبدالوھاب عبد وق دعمر بن رافع البجلی ثقۃ ثبت کلھم قالوا ثنا الفضل بن موسی ثقۃ ثبت ثنا ابن جریج عن عطاء وھما ماھما عن عبداللہ بن السائب رضی اللہ تعالیٰ عنہما لہ ولابیہ صحبتہ فتصویب دس وابن معین ارسالہ غیر ضائر عندنا بعد ثقۃ الرجال فالحدیث صحیح علی اصولنا ۱۲ منہ

نے نماز عید پڑھی پھر بعدہٗ خطبہ فرمایا پھر بعد ازاں صفوف زناں پر تشریف لاکر انھیں وعظ وارشاد کیا اور صدقہ کا حکم دیا تو میں نے دیکھا کہ بی بیاں اپنے ہاتھوں سے گہنا اتار کر بلال رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے کپڑے میں ڈالتی تھیں پھر حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور بلال رضی اللہ تعالیٰ عنہ کاشانۂ نبوت کو تشریف فرما ہوئے۔ دیکھو خطبہ کے کتنے دیر بعد معاودت ہوئی یہ وعظ وارشاد کہ بی بیوں کو فرمایا گیا جزو خطبہ نہیں بلکہ اس سے جدا ہی صحیحین میں روایت جابر بن عبداللہ رضی اللہ تعالیٰ عنہما صاف فرماتے ہیں کہ ثم خطب الناس بعد فلما فرغ نبی اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نزل فاتی النساء فذکرھن الحدیث یعنی پھر بعد نماز حضور پُرنور صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے خطبہ فرمایا جب نبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم خطبہ سے فارغ ہوئے اتر کر بی بیوں کے پاس تشریف لائے اور انھیں تذکیر فرمائی۔ علامہ زرقانی شرح مواہب میں ناقل ھذہ الروایۃ مصرحۃ بان ذلک کان بعد الخطبۃ امام نووی منہاج میں فرماتے ہیں انما نزل الیھن بعد فراغ خطبۃ العید پس بحمد اللہ تعالےٰ ماہ نیم ماہ مہر نیمروز کی طرح روشن ہوا کہ اس تقریر سے عدم دعا کا ثبوت چاہنا محض ہوس خام اور اس محل پر یہ کلام خود باطل و بے نظام والحمد للہ ولی الانعام۔ اب محمل دوم) کی طرف چلیے جس کا یہ حاصل کہ حدیثوں میں صرف نماز وخطبہ کا ذکر ہے ان کے بعد نبی صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کا دعا مانگنا مذکور نہ ہوا **اقول** یہ حضرات مانعین کے لیے نام کو بھی مفید نہیں سائل نے اس فعل خاص بخصوصیت خاصہ کا سید عالم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم سے صدور پوچھا تھا کہ کس طور پر ہوا اُس کا جواب یہی تھا کہ حضور اقدس صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم سے اس فعل خاص کی نقل جزئی نظر سے نہ گزری مگر اسے عدم جواز کا فتویٰ جان لینا محض جہالت بے مزہ (اولاً) عید اول میں گزرا کہ حدیث ام المومنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا اپنے عموم پر ما

حضور اقدس صلے اللہ تعالے علیہ وسلم سے اس دعا کا ثبوت فعلی بتا رہی ہی (ثانیاً) ثبوت فعلی نہ ہو قولی کیا کم ہے بلکہ من وجہ قول فعل سے اعلیٰ و اتم ہے - اب عید اوّل کی تقریریں پھر یاد کیجیے اور حدیث ابن عباس رضی اللہ تعالے عنہما تو بعد نماز عید خود رب مجید جل وعلا کا اپنے بندوں سے تقاضائے دعا فرمانا بتا رہی ہی اس کے بعد اور کسی ثبوت کی حاجت کیا ہے اگر کہیے وہ حدیث ضعیف ہی اقول فضائل اعمال میں حدیث ضعیف بالاجماع مقبول اور اثبات استحباب میں کافی ووافی ہے کما نص علیہ العلماء الفحول خود مجیب کے آخر جلد دوم فتاویٰ میں ہے - حدیث ضعیف برائے اثبات استحباب کافی ست چنانچہ ابن ہمام در فتح القدیر در کتاب الجنائز می نویسند والاستحباب یثبت بالضعیف غیر الموضوع انتہے (ثالثاً) جب شرع مطہر سے حکم مطلق معلوم کہ جواز و استحباب ہی تو ہر ہر فرد کے لیے جداگانہ ثبوت قولی یا فعلی کی اصلا حاجت نہیں کہ باجماع و اطباق عقل و نقل حکم مطلق اپنی تمام خصوصیات میں جاری و ساری اطلاق حکم کے معنی ہی یہ ہیں کہ اس ماہیت کلیہ یا فرد منتشر کا جہاں وجود ہو حکم کا ورود ہو اور فردیت بے خصوصیت محال اور وجود عینی و تعین متساوق تو جس قدر خصوصیات و تعینات معقول ہوں سب بالیقین اسی حکم مطلق میں داخل جب تک کسی خاص کا استثنا شرع مطہر سے ثابت اس قاعدہ جلیلہ کی تحقیق مبین حضرت ختام المحققین امام المدققین حجۃ اللہ فی الارضین سیدنا الوالد قدس سرہ الماجد نے کتاب مستطاب اصول الرشاد لقمع مبانی الفساد میں افادہ فرمائی من شاء فلیتشرف بمطالعتہ یہاں اسی قدر کافی کہ خود حضرات وہابیہ کے امام ثانی و معلم اول میاں اسمٰعیل دہلوی رسالہ بدعت میں لکھتے ہیں در باب مناظرہ در تحقیق حکم صورت خاصہ کسے کہ دعوے جریان حکم مطلق در صورت خاصہ مبحوث عنہا می نماید ہمانست متمسک باصل کہ در اثبات دعوے خود حاجت بدلیلے ندارد

ف: حدیث ضعیف سے استحباب ثابت ہوجاتا ہے

ف: حکم مطلق اپنے افراد میں عام ہوتا ہے جب تک تخصیص کی دلیل نہ ہو

ودلیل او ہماں حکم مطلق ست او بس (رابعا) ہم صدر جواب میں حضرات ائمہ تابعین سے
اس دعا کا ثبوت روایت کر آئے پھر حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے ثبوت
نہ ہونے کو مانعین کس موہنہ سے منع ٹھہرا سکتے ہیں کہ اُن کے نزدیک تشریع احکام تابعین
تک باقی رہتی اور اُن کے بعد منقطع ہوتی ہے پھر قرن اول سے عدم ثبوت کیا مضر
ومنافی ہی (خامسا) ہر عاقل جانتا ہی کہ ادعائے عدم ثبوت میں قابل جزم وتصدیق
صرف عدم وجدان قائل ہے اور عدم وجدان عدم وجود کو مستلزم نہیں خصوصا ابنائے
زماں میں۔ اور امر واضح ہی اور سبر فاضح۔ اور گزرا اشارہ اور آئیگا دوبارہ ہم نے اس کا
کچھ بیان اپنے رسالہ صفائح اللجین وغیرہا میں لکھا یہاں اتنا ہی بس ہے کہ خود مجیب اپنی
کتاب المسمی المشکور فی رد المذہب المأثور میں لکھتے ہیں نفی رویت سے نفی وجود لازم نہیں
نظائر اس کے بکثرت ہیں کم نہیں منجملہ اُن کے حدیث عائشہ ہی جو صحیح بخاری وغیرہ میں
مروی ہی ما رأیت رسول اللہ صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یسبح سبحۃ الضحیٰ
وانی لاسبحہا انتہے حالانکہ اُس سے نفی وجود لازم نہیں ہے باحادیث متکاثرہ آنحضرت
صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا صلاۃ الضحیٰ ادا کرنا ثابت ہے اسی وجہ سے جلال الدین سیوطی
رسالہ صلاۃ الضحیٰ میں لکھتے ہیں الخ جب ام المؤمنین صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کے نزدیک
عدم ثبوت عدم ثبوت واقعی کو مستلزم نہوا تو زید وعمرو ومن و تو کس شمار قطار میں ہیں
(سادسا) عدم ثبوت مان بھی لیں تو اُس کا صرف یہ حاصل کہ منقول نہوا پھر عقلا کے نزدیک
عدم نقل نقل عدم نہیں یعنی اگر کوئی فعل بخصوصہ حضور پر نور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے منقول
نہو تو اُس سے یہ لازم نہیں آتا کہ حضور اقدس صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے کیا بھی نہو امام محقق
علی الاطلاق فتح القدیر میں فرماتے ہیں عدام النقل لاینفی الوجود خود مجیب اپنی
سعی مشکور میں تنزیہ الشریعۃ امام ابن عراق سے نقل کرتے ہیں عدام الثبوت لایلزم
منہ اثبات العدام۔ (سابعا) خادم حدیث جانتا ہی کہ بارہا رواۃ حدیث امر مشہور کو صرف

کو چھوڑ جانتے ہیں اور اُن کا وہ ترک دلیل عدم نہیں ہوتا ممکن کہ یہاں بھی بربنائے اشتہار حاجت ذکر نجانی ہو اس اشتہار کا پتا اُس حدیث صحیح سے چلیگا جو ہم نے صدر کلام میں روایت کی کہ حسب تابعین عظام میں بعد نماز عیدین دعا کا رواج تھا تو ظاہرا اُنھوں نے یہ طریقہ انیقہ صحابہ کرام اور صحابہ کرام نے حضور سید الانام علیہ و علیہم الصلاۃ والسلام سے اخذ کیا حضرات مانعین اگر دیانت پر آئیں تو سچ سچ بتا دیں گے کہ عیدین کے قعدۂ اخیرہ میں خود بھی جو دعا و درود پڑھنے اور اُسے جائز و مستحب جانتے ہیں اس کی خاص نقل حضور پُر نور سید عالم صلے اللہ تعالی علیہ وسلم سے دکھا دیں یا اپنے بدعتی ہونیکا اقرار کریں۔ اور اگر فرائض پر قیاس یا اطلاقات سے تمسک کرتے ہیں تو یہاں کیوں یہ طرق نامقبول ٹھہرتے ہیں۔ واللہ الموفق (ثامنا) نقل عدم بھی سہی پر وہ نقل منع نہیں اللہ عزوجل نے یہ فرمایا ہی کہ مَآ اٰتٰکُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهٰكُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا جو رسول دے وہ لو اور جس سے منع فرمائے باز رہو۔ یہ نہیں فرمایا کہ ما فعل الرسول فخذوہ وما لم یفعل فانتھوا رسول جو کرے کرو اور جو نہ کرے اُس سے بچو کہ شرعا یہ دونوں قاعدے منفوعن ہیں الامام ابو ہاشم کے عم نسب و پدر علم و جد طریقت شاہ عبد العزیز صاحب دہلوی تحفۂ اثنا عشریہ میں فرماتے ہیں نکردن چیزے دیگرست و منع فرمودن چیزے دیگر (تاسعا) اگر مجرد عدم نقل یا عدم قبل مستلزم ممانعت ہو تو کیا جواب ہوگا شاہ ولی اللہ اور اُن کے والد شاہ عبد الرحیم صاحب اور صاحبزادے شاہ عبد العزیز صاحب اور امام الطائفہ میاں اسمعیل اور اُنکے پیر سید احمد اور شیخ السلسلہ جناب شیخ مجدد صاحب اور عمائد سلسلہ مرزا مظہر صاحب و قاضی ثناء اللہ صاحب وغیرہم سے جنھوں نے اذکار و اشغال و اوراد وغیرہا کے صدہا طریقے احداث و ایجاد کیے اور اُن کے محدث و مخترع ہونے کے خود اقرار لکھے پھر اُنھیں کو سبب قرب الٰہی و رضائے ربانی جانا کیے اور خود عمل میں لاتے اوروں کو اُنکی ہدایت و تلقین کرتے رہے شاہ ولی اللہ قول الجمیل میں

[illegible]

لکھتے ہیں لمریثبت تعین الاداب ولاتلك الاشغال مرزا جان جاناں صاحب
مکتوب ۱۱ میں فرماتے ہیں ذکر جہر با کیفیات مخصوصہ ونیز مراقبات بہ اطوار معمولہ کہ در قرون
متاخرہ رواج یافتہ از کتاب وسنت ماخوذ نیست بلکہ حضرات مشائخ بطریق الہام واعلام
از مبدر فیاض اخذ نمودہ اند وشرع ازاں ساکت ست وداخل دائرہ اباحت وفائدہ
دران متحقق وانکار آں ضرورے نے فقیر غفر اللہ تعالےٰ لہ نے اس کی قدرے تفصیل
اپنے رسالہ انہار الانور من یم صلاۃ الاسرار میں ذکر کی وباللہ التوفیق (عاشرا) ان
سب صاحبوں سے درگزرئے خود وہ عالم جن کا فتوے اس مسئلہ میں تمہارا مبلغ
استناد ومنتہائے استمداد ہے یعنی مولوی لکھنوی مرحوم انھیں کے فتاوی کی تصریحات
جلیہ وتنصیصات قویہ دیکھیے کہ اُن کے اصول وفروع کس درجہ تمہارے فروع واصول
کے قالع وقامع ہیں پھر ان مسائل میں اُن کا دامن تھامنا چراغ خرد کا صرصر جہل سے
سامنا عقل وہوش سے لڑائی ٹھاننا نافع ومضر میں فرق نہ جاننا نہیں تو کیا ہے۔
میں یہاں اُن کی صرف وہ عبارتیں نقل کرونگا جو حضرات وہابیہ کے اسی مغالطہ
عامۃ الورود یعنی حدوث خصوص اور قرون ثلثہ سے عدم ورود کو دلیل منع جاننے کی
قاطع وفاضح ہیں اور وہ بھی صرف اسی مجموعہ فتاوے نہ اُن کے دیگر رسائل سے
تاکہ سب پر ظاہر ہو ع کہ باکہ باختہ عشق درشب دیجور + پھر ان میں بھی قصد استیعاب
نہیں بلکہ صرف چند عبارتیں پیش کرونگا بعض مفید ضوابط واصول اور بعض میں فروع
قاطعۂ اصول فضول واللہ المستعان علی کل جہول (الاصول) عبارت ۱ مجموعہ فتاوی
جلد اول کے صفحہ ۵۶ پر علامہ سید شریف کے حواشی مشکوۃ سے استناداً نقل کرتے
ہیں کہ اُنھوں نے حدیث من احدث فی امرنا ھذا ما لیس منہ فھو رد کی شرح
میں ارشاد فرمایا المعنے ان من احدث فی الاسلام رأیا لم یکن لہ من الکتاب والسنۃ
سند ظاہر او خفی ملفوظ او مستنبط فھو مردود علیہ انتھے یعنی حدیث کے یہ معنے ہیں

ف۔ اصول وفروع وہابیت کے رد میں مولوی عبدالحی صاحب کی پندرہ عبارتیں

ف۔ قرون ثلثہ سے ثبوت وعدم ثبوت پر کچھ مدار نہیں

کہ جو شخص دین میں ایسی رائے پیدا کرے جس کے لیے قرآن و حدیث میں ظاہراً یا پوشیدہ
صراحۃً یا استنباطاً کسی طرح کی سند نہ ہو وہ مردود ہے۔ تو صاف ثابت ہوا کہ قرون ثلثہ
سے ورود خصوصیت نہ ہونا ضرور نہیں بلکہ عموم و اطلاق اباحت میں دخول بسند کافی ہے
کما هو مذهب اهل الحق۔ عبارت ۳۔ اسی کے صفحہ ۷۵ پر امام ابن حجر مکی کی فتح
المبین شرح اربعین سے ناقل المراد من قوله صلی اللہ تعالی علیه وعلی اله وسلم من احدث
فی امرنا هذا ما لیس منه ما ینافیه او لا یشهد له قواعد الشرع والادلة العامة
انتهی یعنی حدیث کی مراد یہ ہے کہ وہی نو پیدا چیز بدعت سیئہ ہے جو دین و سنت
کا رد کرے یا شریعت کے قواعد اطلاق و دلائل عموم تک اس کی گواہی نہ دیں عبارت ۴
اسی صفحہ پر خود لکھتے ہیں گمان نبری کہ استحسان شرعی صفت آن مامور بہا است کہ
صراحۃً در دلیلے از دلائل اربعہ امر باو وارد شدہ باشد بلکہ استحسان صفت ہر مامور بہ
است خواہ صراحۃً امر باو وارد شدہ باشد یا از قواعد کلیہ شرعیہ سندش یافتہ شدہ
باشد۔ عبارت ۴ صفحہ ۵۸ پر لکھا ہے محدث یکہ وجودش بخصوصہ در زمانے از ازمنہ ثلثہ
ثابت نشد لیکن سندش در دلیلے از ادلہ اربعہ یافتہ شود ہم حسن خواہد شد نہ بدعت کہ بنای
ورد کی الخ عبارت ۵ صفحہ ۱۳۵ کتب فقہیہ میں نظائر اس کے بہت موجود ہیں کہ
ازمنہ سابقہ میں اُن کا وجود نہ تھا مگر بسبب اغراض صالحہ کے حکم اس کے جواز کا دیا
گیا از الفروع عبارت ۶ صفحہ ۱۶۲ اگر تسلیم کنیم کہ ذکر مولد در ازمنہ ثلثہ نبود و نہ از
مجتہدین حکم او منقول شد لیکن چون در شرع این قاعدہ ممہد شدہ است کہ کل فرد
من افراد نشر العلم فهو مندوب و ذکر مولد نیز فرد آنست لابد حکم مندوبیت او
دادہ خواہد شد۔ عبارت ۷ صفحہ ۲۶۹ بعد دو رکعت سنت ظہر و مغرب و عشا
کے دو رکعت نفل پڑھنا آنحضرت صلی اللہ تعالی علیہ وسلم کا ثابت نہیں
[illegible]

ثلثہ سے منقول نہ ہونا اور بعض احوال میں صحابہ کرام کا حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لیے قیام نہ کرنا نقل وتحریر کرکے لکھتے ہیں لیکن علمائے حرمین شریفین زادہما اللہ شرفا قیام سیفرمایند امام برزنجی رحمہ اللہ تعالیٰ در رسالہ مولد مینویسند وقد استحسن القیام عند ذکر مولدہ الشریف ائمۃ ذو روایۃ ودرایۃ فطوبیٰ لمن کان تعظیمہ صلی اللہ علیہ وسلم غایۃ مرامہ ومرماہ انتہٰی یعنی ذکر ولادت شریف کے وقت قیام کرنے کو اُن اماموں نے مستحسن فرمایا ہے جو صاحب روایت ودرایت تھے تو خوشی وشادمانی ہو اُسے جس کی نہایت مراد ومقصد حضور اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی تعظیم ہے اور خود مجیب لکھنوی حرمین طیبین کی مجالس متبرکہ میں اپنا حاضر وشریک ہونا بیان کرتے اور انھیں مجالس متبرکہ لکھتے ہیں حالانکہ بشہادت مجیب ومشاہدہ تواتر اُن مجالس ملائک مانس کا قیام پر مشتمل ہونا یقینی۔ مجیب موصوف اسی جلد فتاوے صفحہ ۲۰ میں لکھتے ہیں در مجالس مولد شریف کہ از سورہ والضحےٰ تا آخر میخوانند البتہ بعد ختم ہر سورۃ تکبیر میگویند وہم شریک مجالس متبرکہ بودہ این امر را مشاہدہ کردہ ام ہم در مکہ معظمہ وہم در مدینہ منورہ وہم در جدہ عبارت ۱۵۔ طرفہ یہ کہ صفحہ ۱۲ پر لکھتے ہیں سوال بارچہ جھنڈہ سالار مسعود غازی در مصرف خود آرد یا تصدق نماید جواب ظاہر اور استعمال پارچہ مذکور بصرف خود وجہی کہ موجب بزہ کاری باشد نیست واولے آنست کہ بمساکین وفقراء دہد ذرا حضرات مخالفین اس اولے آنست کی وجہ بتائیں اور اُسے اپنے اصول پر منطبق فرمائیں ولا حول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم اس قسم کے کلام رسائل ومسائل مجیب میں بکثرت ملیں گے وفیما ذکرنا کفایۃ واللہ سبحٰنہ ولی الہدایۃ بحمد اللہ جواب اپنے منتہے کو پہنچا اور تحقیق حق تا ذروۂ علیا اب نہ رہا مگر یہی مانعین کا وہ پہلا رونا یعنی عوام کا بعد نماز فرائض بھی دعا سے دستکش ہونا یہاں اگر میں نقل احادیث پر اُتروں تو ایک مستقل رسالہ املا کروں مگر بحکم ضرورت صرف مولوی عبدالحی صاحب کا ایک فتوے ملخصا نقل کرتا ہوں

جسپر غیر مقلدین زمانہ کے امام اعظم نذیر حسین دہلوی کی بھی مہر ہے مجموعۂ فتاوے جلد دوم صفحہ ۴۴

چہ میفرمایند علمائے دین اندریں مسئلہ کہ رفع یدین در دعا بعد نماز چنانکہ معمول ائمہ این دیار

ہر چند فقہا مستحسن می نویسند و احادیث در مطلق رفع یدین در دعا نیز وارد و دریں خصوص

ہم حدیثے وارد ست یا نہ بینوا توجروا هو المطلوب دریں خصوص نیز حدیثے وارد ست

حافظ ابوبکر احمد بن محمد بن اسحٰق بن السنی در کتاب عمل الیوم واللیلہ می نویسند حدثنی

احمد بن الحسن حدثنا ابو اسحٰق یعقوب بن خالد بن یزید البالسی حدثنا

عبد العزیز بن عبد الرحمٰن القرشی عن خصیف عن انس عن النبی صلی اللہ تعالی

علیہ وسلم انہ قال ما من عبد یبسط کفیہ فی دبر کل صلاۃ ثم یقول اللہم

الٰہی واله ابراہیم واسحٰق ویعقوب واله جبرئیل ومیکائیل واسرافیل

اسألك ان تستجیب دعوتی فانی مضطر وتعصمنی فی دینی فانی مبتلی و

تنالنی برحمتك فانی مذنب وتنفی عن الفقر فانی متمسکن الا کان حقا

علی اللہ عز وجل ان لا یرد یدیه خائبین واللہ اعلم

محمد عبد الحی
ابو الحسنات

الجواب صحیح ویؤیده ما رواه ابوبکر بن ابی شیبة فی المصنف عن الاسود

العامری عن ابیه قال صلیت مع رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیه وسلم

الفجر فلما سلم انصرف ورفع یدیه ودعا الحدیث فثبت بعد الصلاۃ

المفروضة رفع الیدین فی الدعاء عن سید الانبیاء واسوة الاتقیاء صلی اللہ

تعالی علیه وسلم لما لا یخفی علی العلماء الاذکیاء

محمد
سید
نذیر حسین

لطیفہ فقیر غفر له المولی القدیر نے وہابیہ کے اس خیال کے رد و ابطال کو کہ جو کچھ

خصوصاً قرون ثلثہ سے منقول نہیں ممنوع ہے مجیب کی چند وہ عبارتیں نقل کیں مگر
لطف یہ ہے کہ خود وہی فتوے جس سے یہاں انھوں نے استناد کیا اس خیال کا ابطال
کو بس ہے مجیب کی عادت ہے کہ شروع جواب میں ھوالمصوب لکھتے ہیں یہی لفظ
اس فتوے کی ابتدا میں لکھا کہ سمعت المصوبہ اب حضرات مخالفین ثابت کر دکھائیں
کہ حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم یا صحابہ کرام و تابعین عظام علیہم الرضوان
اللہ جل و علا کو مصوب کہا کرتے ہوں خصوصاً بحالیکہ اسماے الٰہیہ توقیفی ہیں

واذقد بلغنا الی ذکر التوقیف وقفنا القلم وکان ذلک للیلة
۱۳۰۷ھ
بقیت من اوسط عشرات شعبان المعظم سنة الف
وثلثمائة وسبع من هجرة سید العالم صلی اللہ تعالیٰ
علیه وسلم والحمد للہ علی ما الهم
والصلاة والسلام علی المولی
الاعظم وآله وصحبه سادات
الامم واللہ سبحنه وتعالی
اعلم وعلمه
جل مجده اتم واحکم
فقط

جماعت رضائے مصطفےٰ نے اپنے صرف سے چھاپا اور شائع کیا۔

اس رسالہ میں اس امر کی تحقیق انیق کہ مسجد کی چیزیں فروخت کرنا اور فروخت کرکے اپنے صرف میں لانا جائز ہیں یا نہیں اور مسجد کی چھت خرید کر اوس پر پائخانہ بنانا جائز ہے یا نہیں۔

از افادات عالیہ

حضور پر نور عالم اہلسنت مجدد دین وملۃ اعلیحضرت عظیم البرکۃ

رضی اللہ تعالیٰ عنہ

مسمے بنام تاریخی

# التحفظ الجدّی فی حقوق المسجد (?)

۱۳۱۵ھ

باہتمام

جناب مولانا مولوی محمد ابراہیم رضا خانصاحب خلف اکبر حضرت اقدس

زیب سجادہ آستانہ عالیہ رضویہ دامت برکاتہم

مطبوعہ مطبع اہلسنت وجماعت بریلی واقع آستانہ عالیہ رضویہ

قیمت ۱/

بار اول ایکہزار جلد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مسئلہ

از ملک بنگال ضلع نواکھالی مقام ہتیا مرسلہ مولوی عباس علی عرف مولوی عبد السلام صاحب ۲۱ ذالحجۃ الحرام ۱۳۱۵ھ ہجری قدسیہ

کیا فرماتے ہین علمائے دین وفضلائے شرع متین ان مسائل ہین

## سوال اول

مسجد کی چیزین فروخت کرنا جائز ہوگا یا نہین

## الجواب

مسجد کی چیزین اوس کے اجزا ہین یا آلات یا اوقاف یا زوائد اجزا یعنی زمین وعمارت قائمہ کی بیع توکسی حال ممکن نہین مگر جب مسجد معاذ اللہ ویران معلق ہو جائے اور اوسکی آبادی کی کوئی شکل نہ رہے تو ایک روایت مین باذن قاضی شرع حاکم اسلام اوس کا عملہ وغیرہ بیچکر دوسری مسجد مین صرف کرسکتے ہین۔ مواضع ضرورت مین اس روایت پر عمل جائز ہے۔

فی الدر المختار لو خرب ماحولہ واستغنی عنہ یبقی مسجدا عند الامام والثانی ابدا او بہ یفتی وعن الثانی ینقل الی مسجد اٰخر باذن القاضی وفی ردالمحتار قولہ وعن الثانی الخ جزم بہ فی الاسعاف حیث قال ولو خرب المسجد وماحولہ وتفرق الناس عنہ لا یعود الی ملک الواقف عند ابی یوسف فیباع نقضہ باذن القاضی ویصرف ثمنہ الی بعض المساجد اھ

وفیہ ایضاً الشیخ الامام امین الدین بن عبد العال والشیخ الامام احمد بن یونس الشبلی والشیخ زین بن نجیم والشیخ محمد الوفائی منهم من افتی بنقل بناء المسجد ومنهم من افتی بنقله ونقل ماله الی مسجد اخر والذی ینبغی متابعة المشایخ المذکورین فی جواز النقل بلا فرق بین مسجد و حوض کما افتی به الامام ابو شجاع والامام الحلوانی وکفی بهما قدوة ولاسیما فی زماننا فان المسجد اذا لم ینقل یاخذ انقاضه اللصوص والمتغلبون کما هو مشاهد اه ملتقطاً **قلت** وللعبد الضعیف ههنا تحقیق شریف حقق فیه بتوفیق الله تعالی ان الروایة النادرة عن الثانی مفرعة علی قوله المفتی به کما افاده فی الدرر والدر خلافا لما فهمه العلامة الشامی رحمه الله تعالی وانه یفتی بها فی مواضع الضرورة کما قرره الشامی ومن سبقه فمن سمی وممن لم یسم وانه یجوز نقل الساحة ایضا کنقل النقض وهو ما مر من قوله منهم من افتی بنقله ونقل ماله وان قول الدر ینقل الی مسجد اخر محمول علی ظاهره وان ذکر النقض والمال والبناء فی کلام غیره غیر قید وان حاصل تلک الروایة زوال المسجدیة مع بقاء الوقفیة فلا یعود الی ملک البانی او ورثته ویجوز النقل والاستبدال والله تعالی اعلم بحقائق الاحوال ہان اگر معاذ اللہ مسجد کی کچھ بنا منہدم ہو جائے یا اوس مین ضعف آجانے کے سبب خود منہدم کر کے از سر نو تجدید عمارت کرین اب جو اینٹون کڑیون تختون کے ٹکڑے حاجت مسجد سے زائد بچین کہ عمارت مسجد کے کام مین نہ آئین اور دوسرے وقت حاجت عمارت کے لیے اوٹھا رکھنے مین ضائع ہونے کا خوف ہو توان دو شرطون سے ان کی بیع مین مضائقہ نہین مگر اذن قاضی درکار ہے اور اوس کی

قیمت جو کچھ ہو وہ محفوظ رکھی جائے کہ عمارت ہی کے کام میں آئے فی ش عن ط
عن الهندية مسجد اراد رجل ان ينقضه و يبنيه احكم ليس
له ذلك لانه لا ولاية له مضمرات الا ان يخاف ان ينهدم
ان لم ينهدم تاتارخانيه و تاويله ان لم يكن الباني من اهل
تلك المحلة واما اهلها فلهم ان يهدموه ويجددوا بناءه
ويفرشوا الحصير ويعلقوا القناديل لكن من مالهم لا من مال
المسجد الا بامر القاضي خلاصه اه وفي العقود الدرية عن البحر
عن عمدة الفتاوى لا يجوز بيع بناء الوقف قبل هدمه اه و
في الهندية عن السراجية لو باعوا غلة المسجد او نقض المسجد
بغير اذن القاضي الاصح انه لا يجوز اه وفي الدر صرف الحاكم
او المتولي نقضه او ثمنه ان تعذر اعادة عليه الى عمارته ان
احتاج والا حفظه ليحتاج الا اذا خاف ضياعه فيبيعه و
يمسك ثمنه ليحتاج **آلات** یعنی مسجد کا اسباب جیسے بوریا مصلے فرش
قندیل وہ گھاس کہ گرمی کے لیے جاڑوں میں بچھائی جاتی ہے وغیر ذلک
اگر سالم و قابل انتفاع ہیں اور مسجد کو اون کی طرف حاجت ہی تو اون کے بیچنے
کی اجازت نہیں اور اگر خراب و بیکار ہو گئی یا معاذ اللہ بوجہ ویرانی مسجد
اون کی حاجت نرہی تو اگر مال مسجد سے ہیں تو متولی اور متولی نہو تو اہل محلہ
متدین امین باذن قاضی بیچ سکتے ہیں اور اگر کسی شخص نے اپنے مال سے
مسجد کو دیے تھے تو مذہب مفتی بہ پر اوسکی ملک کیطرف عود کریگی وہ چاہے
کرے وہ نرہا ہو تو اوس کے وارث وہ بھی نرہے ہوں یا پتا نہو تو اون کا حکم
مثل لقطہ ہے کسی فقیر کو دیدیں خواہ باذن قاضی کسی مسجد میں صرف کردیں —

في الهندية عن الذخيرة رباط كثرت دوابه وعظمت مؤنتها اهل المقيم ان يبيع شيئاً منها وينفق ثمنها في علفها اومرمة الرباط فهذا على وجهين ان بلغ سن البعض الى حد لا يصلح لما ربطت له فله ذلك وما لا فلا الخ وفي الخانية جنازة اونعش للمسجد فسد فباعه اهل المسجد قالوا الاولى ان يكون البيع بامر القاضي والصحيح ان بيعهم لا يصح بغير امر القاضي اه وفيها بسط من ماله حصيرا في المسجد فخرب المسجد ووقع الاستغناء عنه فان ذلك يكون له ان كان حيا ولورثته ان كان ميتا وان بلى ذلك كان له ان يبيع ويشتري بثمنها حصيرا اخر وكذلك لواشترى حشيشا اوقنديلا للمسجد فوقع الاستغناء عنه وعند ابي يوسف يباع ويصرف ثمنه الى حوائج المسجد فان استغنى عنه هذا المسجد يحول الى المسجد الاخر والفتوى على قول محمد ولوان اهل المسجد باعوا حشيش المسجد اوجنازة اونعشا صار خلقا ومن فعل ذلك غائب لا يجوز الا باذن القاضي هو الصحيح اه في الهندية ذكر ابو الليث في نوازله حصر المسجد اذا اصابت خلقا واستغنى اهل المسجد عنها ان كان الطارح حيا فهو له وان كان ميتا ولم يدع وارثا ارجوان لا باس بان يدفع اهل المسجد الى فقير اوينتفعوا به في شراء حصير اخر للمسجد والمختار انه لا يجوز لهم ان يفعلوا ذلك بغير امر القاضي كذا في محيط السرخسي اه في رد المحتار عن البحر الفتوى على قول محمد

فی آلات المسجد و علی قول ابی یوسف فی تابید المسجد
**اوقاف** جبکہ عامر و آباد نہون اون کی بیع اصلا جائز نہین مگر بنا چاری
کہ ظالم نے زبردستی اونپر قبضہ کرلیا اور اوس سے رہائی کی سبیل نہین مگر وہ
قیمت دینے پر راضی ہے تو مجبوری ثمن لیکر اون کے عوض اور خرید کر اونکے
قائم مقام کردین یا جبکہ واقف نے اصل وقف مین استبدال شرط کرلیا ہو تو
جائز ہے کہ انھین بیچ کر تبدیل کرلین فی الدر عن الاشباہ لایجوز
استبدال العامر الا فی اربع فی رد المحتار الاولی لو شرطہ الواقف
الثانیۃ اذا غصبہ غاصب واجری علیہ الماء حتی صار بحرا
فیضمن القیمۃ ویشتری المتولی بہا ارضا بدلا الثالثۃ ان
یجحدہ الغاصب ولا بینۃ ای واراد دفع القیمۃ فللمتولی
اخذ ہا لیشتری بہا بدلا الرابعۃ ان یرغب انسان فیہ ببدل
اکثر غلۃ واحسن صقعا فیجوز علی قول ابی یوسف وعلیہ
الفتوی کما فی فتاوی قارئ الھدایۃ قال صاحب النھر فی
کتابہ اجابۃ السائل قول قارئ الھدایۃ والعمل علی قول
ابی یوسف لعارض بما قالہ صدر الشریعۃ نحن لا نفتی بہ وقد
شاھدنا فی الاستبدال مالا یعد ویحصی فان ظلمۃ القضاۃ
جعلوہ حیلۃ لابطال اوقاف المسلمین وعلی تقدیرہ فقد
قال فی الاسعاف المراد بالقاضی ھو قاضی الجنۃ المفسر بذی
العلم والعمل اھ ولعمری ان ھذا اعز من الکبریت الاحمر و
ما اراہ الا لفظا یذکر فالاحری فیہ السد خوفا من مجاوزۃ
الحد واللہ سائل کل انسان اھ قال العلامۃ البیری بعد نقلہ

وفی فتح القدیر الموجب الشرط والضرورۃ ولاضرورۃ فی ھذا اذلا تجب الزیادۃ بل نبقیہ کما کان اھ اقول ماقال ھذا المحقق ھو الحق الصواب اھ کلام البیری وھذا ما حررہ العلامۃ الفتالی اھ مافی ردالمحتار مختصراً او رأیتنی کتبت علی ھامش قولہ واجری علیہ الماء حتی صار بحرا ما نصہ **اقول** علی ھذا لم یبق عامرا وفیہ الکلام والصدرۃ الرابعۃ سیأتی ان المحو عدم جواز الاستبدال فیھا فلم یبق الا صورتان بل لک ان تقول الثالثۃ ایضا خراب معنی وان لم یکن صورۃ فلک ان تقول ان العامر لایستبدل الا بالشرط کما ھو قضیۃ ما حقق المحقق فی الفتح حیث حصرہ فی الشرط اوضرورۃ خروجہ من الانتفاع بہ وان شئت اوضحت فقلت ان الوقف مھما امکن الانتفاع بہ لم یجز استبدالہ الا بالشرط پھر بحالت شرط استبدال بھی اس تبدیل کا جواز چند شرطوں سے مشروط اولاً یہ تبدیل کرنے والا خود واقف ہو یا وہ جس کی تبدیل اوسنے شرط کی ہو مثلاً اپنے لیے تبدیل شرط کی تو متولی وغیرہ کسیکو اختیار نہیں اور دوسرے کے لیے شرط کی تو واقف کو اختیار ہے ثانیاً فقط ایکبار شرط کی اوس سے زائد نہو مثلاً کہا کہ مجھے تبدیل کا اختیار ہے تو ایک ہی بار بدل سکتا ہے اور اگر کہا جسقدر بار چاہوں تبدیل کروں تو ہمیشہ مختار ہے ثالثا تبدیل عقار یعنی جائداد غیر منقولہ سے ہو نہ روپیہ اشرفی سے رابعا عقار میں تخصیص کر دی ہے تو اوسکے خلاف کا اختیار نہیں مثلاً زمین سے بدلنا شرط کیا تو مکان سے تبدیل نہیں کر سکتا اور مکان کی شرط کی تو زمین

تبدیل کا اختیار نہیں رکھتا یوہین فلان شہر یا گاؤن کی زمین یا فلان محلے کے مکان یا فلان بازار کی دوکان کی تخصیص کی تو معتبر رہیگی خصوصًا تبدیل مکان بمکان مین وہ مکان اسی محلہ کا ہویا اس سے بہتر کا یوہین دوکان مین بازار وہی ہو یا اوس سے بہتر سادسًا بیع مین غبن فاحش نہو سابعًا ایسے کے ہاتھ بیع نکرے جس کے لیے اس کی شہادت بوجہ تہمت رعایت مقبول نہو جیسے باپ بیٹا **اقول** خلاصہ یہ کہ مخالفت شرط و مظنہ مخالفت نفع وقف سے بچے سب شرائط انھین دو کلمون مین آگئے اما الاولان والرابع ففی الاولی ولیس استبدالہ بنفسہ اذا شرطہ لغیرہ من باب الخلاف لما صرح بہ فی الخانیۃ اٰخر فصل الشرط فی الوقف ان الواقف ھو الذی شرط لنفسہ لملک الرجل و فاشترط لغیرہ فھو مشروط لنفسہ اھ واما البواقی ففی الاخری فان النقل اسرع ھلاکا من العقار فما الاستبدال بہ تنزل الی الاخس وفیہ مخالفۃ النفع والسابع مظنتہا ہان جو وقف ویران وخراب ہوجائے تو قاضی الشرع حاکم اسلام عالم عادل متدین خداترس کو بلا شرط واقف بلکہ باوصف منع واقف بھی اوسے بیچکر دوسری جائداد اوسی غرض کے لیے اوس کے قائم مقام کر دینے کی اجازت ہے بچار شرط وطہ چار شرطین تو یہی کہ اوپر گزرین یعنی اول وثانی ورابع کے سوا اور پانچوین شرط جو ابھی بیان کی کہ قاضی قاضی بہشت ہو نہ قاضی جہنم سادسًا وقف کا کچھ غلہ کرایہ وغیرہ ایسا نہو جس سے اوس کی آبادی ہوسکے سابعًا ویرانی کامل مطلق ہو کہ اصلا قابل انتفاع نہ رہے جس غرض کے لیے وقف کیا کچھ کام نہ دے یا آمدنی اس قدر ناقص وناکافی ہو کہ اوس کے خرچ کو بھی غیر وافی ہو ھذا ما لخصنا

بتوفيق الله تعالى من كلمات العلماء ونتذكر كلامهم لتتضح للمشتغل
جليلة الدلائل قال في رد المحتار اعلم ان الاستبدال على ثلثة
وجوه الاول ان يشرطه الواقف لنفسه او لغيره او لنفسه وغيره
فالاستبدال فيه جائز على الصحيح والثاني ان لا يشرطه سواء
شرط عدمه او سكت لكن صار بحيث لا ينتفع به بالكلية بان
لا يحصل منه شيئ اصلا او لا يفي بمؤنته فهو ايضا جائز على
الاصح اذا كان باذن القاضي ورأيه المصلحة فيه والثالث ان
لا يشرطه ايضا ولكن فيه نفع في الجملة وبدله خير منه
ريعا ونفعا وهذا لا يجوز استبداله على الاصح المختار كذا
حرره العلامة قنالي زاده وهو ماخوذ من الفتح اهـ ثم قال
وفي البحر المعتمد انه بلا شرط يجوز للقاضي بشرط ان يخرج عن
الانتفاع بالكلية وان لا يكون هناك ريع للوقف يعمر به و
ان لا يكون البيع بغبن فاحش وشرط في الاسعاف ان يكون
المستبدل قاضي الجنة المفسر بذي العلم والعمل ويجب ان
يزاد في زماننا ان يستبدل بعقار لا بدراهم ودنانير فانا
قد شاهدنا النظار يأكلونها وافاد في البحر زيادة شرط
سادس ان لا يبيعه ممن لا تقبل شهادته له ولا ممن له عليه
دين حيث قال باع من رجل له على المستبدل دين وباعه الوقف
بالدين ينبغي ان لا يجوز على قول ابي يوسف وهلال لانهما لا
يجوزان البيع بالعروض فالدين اولى اهـ وذكر عن القنية ما يفيد
شرطا سابعا حيث قال مبادلة دار الوقف بدار اخرى انما يجوز اذا

كانتا في محلة واحدة او محلة الاخرى خيرا و بالعكس لا يجوز وان كانت المملوكة اكثر مساحة وقيمة واجرة لاحتمال خرابها في ادون المحلتين اه وزاد قنالى زاده ثامنا وهوان يكون البدل والمبدل من جنس واحد لما في الخانية لوشرط لنفسه استبدالها بدارلم يكن له استبدالها بارض وبالعكس او بارض البصرة تقييد اه فهذا فيما شرطه لنفسه فكذا يكون شرطا فيما لم يشرطه بالاولى تامل ثم قال والظاهر عدم اشتراط اتحاد الجنس في الموقوفة للاستغلال لان المنظور فيها كثرة الريع وقلة المرمة والمؤنة اه ولا يخفى ان هذه الشروط فيما لم يشرط الواقف استبداله لنفسه او غيره فلو شرطه لا يلزم خروجه عن الانتفاع ولا مباشرة القاضي له ولا عدم ريع يعمر به كما لا يخفى فاغتنم هذا التحرير اه كلام الشامي ملخصا ورأيتني كتبت على هامشه عند ذكره الشرط الثامن وهو اتحاد جنس البدلين ما نصه **اقول** الذي يظهر للعبد الضعيف انه غير شرط الا لاتباع الشرط حتى لو شرط الاستبدال واطلق لم يتقيد بالجنس كما يفيده كلام الاسعاف فاذن لا يكون هذا مشروطا في التبديل بلا شرط ثم راجعت الخانية فوجدت كلامها انص على ما فهمت ولله الحمد حيث قال رضي الله تعالى عنه لو قال ارضي صدقة موقوفة ان استبدلها بارض اخرى لم يكن له ان يستبدلها بدار لانه لا يملك تغيير الشرط ولو قال ان لي ان استبدلها بدار لم يكن له ان يستبدلها

بارض ولو شرط الاستبدال ولم یذکر ارضا ولا دارا فباع الارض الاولی کان له ان یستبدل لها بجنس العقارات ما شاء من دار او ارض لاطلاق اللفظ اھ مختصرا فهذا بحمد الله نص صریح جلی فیما فهمنا بما کتبت علیه فتبین ولله الحمد ان هذا الثامن لامساغ له فی استبدال القاضی بلا شرط فلذا اسقطته من شروطه وابدلته فی شروط الاستبدال المشروط بما رأیت فی الشرط الرابع واسقطت من السابع فی الاول وهو الرابع فی الثانی عدم البیع بالدین لعلی بان الثالث مغن عنه وزدت فی سابع الثانی ان لا یبقی ریعه بموته اخذا مما ذکر فی رد المحتار وقد نص علیه فی الاسعاف والخانیة وعنها فی البحر نفسه وزدت فی الاول الشرطین الاولین لما فی الخانیة والاسعاف والبحر واللفظ له لو شرط الاستبدال لنفسه ثم اوصی به الی وصیه لایملك وصیه الاستبدال ولو وکل وکیلا فی حیاته صح ولو شرطه لکل متولی صح وملکه کل متولی ولو شرط الاستبدال لرجل آخر مع نفسه ملك الواقف الاستبدال وحده ولا یملکه فلان وحده اھ مختصرا وفی الدر وغیره جاز شرط الاستبدال به ثم لا یستبدل لها ثالثة لانه حکم ثبت بالشرط والشرط وجد فی الاولی لا الثانیة اھ قال الشامی قال فی الفتح الا ان یذکر عبارة تفید له ذلك دائما اھ فاغتنم هذا التحریر والحمد لله العلی الکبیر یہ حکم ہر عقار موقوف کا ہے جیسے زمین مکان دکان اسیطرح اشجار موقوفہ اگر پھل دار ہوں توجب تک ہرے ہیں انکا کاٹنا بیچنا ناجائز اور گر پڑنے یا سوکھ جانے کے بعد روا ہے کہ اگر یونہی بیچ کر

مصارف وقف مین صرف کردین یہان تک کہ اگر کوئی پھل کا درخت نصف
خشک ہوگیا اور نصف قابل انتفاع ہے تو اوسی نصف خشک کی بیع جائز
باقی کی ممنوع متولی اگر سبز کو کاٹ بیچے گا خائن ہے تولیت سے خارج
کیا جاوے گا ہان وہ پیڑ کہ پھل نہین رکھتے بلکہ وقف کا انتفاع اون سے
یوہین ہے کہ اونھین بیچکر دام کیے جائین اون کے سبز وخشک ہر طرح کی بیع
جائز ہے فی العقود الدریۃ عن البحر الرائق عن عمدۃ الفتاوی
لایجوز بیع الاشجار الموقوفۃ المثمرۃ قبل قلعہا بخلاف غیر المثمرۃ
وفی الفتح سئل ابو القاسم الصفار عن شجرۃ وقف یبس
بعضہا وبقی بعضہا فقال ما یبس فسبیلہ منہا سبیل غلتہا وما
بقی فمتروک علی حالہا اھ وفی العقود عن البحر عن الظہیریۃ
لیس لہ ان یبیع الشجرۃ ویعمر الدار الخ وفیہا سئل فی ناظر
رقت قطع اشجار بستان الوقف البانعۃ الغیر الشائبۃ ولا الیابسۃ
وباعہا بلا وجہ شرعی فہل اذا ثبت ذلک علیہ بالوجہ الشرعی
یستحق العزل **الجواب** نعم وافتی الشیخ اسمٰعیل فی ذلک
زوائد جیسے درختون کے پھل زمین کا غلہ وغیرہ جنسے غرض ہی یہ ہوتی ہے
کہ اونھین بیچکر مصارف مسجد واغراض معینہ واقف مین صرف کرین ان کی بیع مین کوئی
کلام نہین مگر یہ بیع متولی کرے یا باذن قاضی شرع ہو کما قدمنا عن الہندیۃ
عن السراجیۃ ہان یہان جہان ان مسائل مین اذن قاضی کی شرط مذکور ہوئی
اگر قاضی شرع نہو جیسے ان بلاد مین تو بضرورت مسلمانان دیندار مومن معتمد اس بار کو
اپنے اوپر اوٹھا سکتے ہین اور اللہ حساب لینے والا ہے اور وہ مصلح ومفسد کو خوب
جانتا ہے فی الخانیۃ من فصل المقابر والرباطات فقد ذکر ان الحیم

من الجواب ان بیعه بغیر امر القاضی لا یصح الا ان یکون فی
موضع لا قاضی هناك اسیطرح وہ تمام اشیا جو متولی بطور خود
مسجد کے مال سے آمدنی مسجد بڑہانے کو خریدے اون کی بیع کا بشرط مصلحت وہ
ہر وقت اختیار رکھتا ہے اگرچہ وہ دکان و مکانات و دیہات ہی ہون کہ یہ
خریداری اگرچہ بنظر مصلحت جائز ہوتی ہے مگر اسکے باعث وہ چیزین وقف
مسجد نہو گئین کہ اون کی بیع ناجائز ہو فی الخانیة باب الرجل یجعل داره
مسجدا المتولی اذا اشتری من غلة المسجد حانوتا او دارا او
مستغلا آخر جاز لان هذا من مصالح المسجد فان اراد المتولی
ان یبیع ما اشتری وباع اختلفوا فیه قال بعضهم لا یجوز
هذا البیع لان هذا صار من اوقاف المسجد وقال بعضهم یجوز
هذا البیع وهو الصحیح لان المشتری لم یذکر شیئا من شرائط
الوقف فلا یکون ما اشتری من جملة اوقاف المسجد اه
وفی منحة الخالق ورد المحتار عن الفتح اعلم ان عدم جواز بیعه
الا اذا تعذر الانتفاع به انما هو فیما ورد علیه وقف الواقف
اما فیما اشتراه المتولی من مستغلات الوقف فانه یجوز
بیعه بلا هذا الشرط وهذا لان فی صیرورته وقفا خلافا
والمختار انه لا یکون وقفا فللقیم ان یبیعه متی شاء لمصلحة
عرضت اه والله سبحانه وتعالی اعلم

# سوال دوم

مسجد کی چھت خرید کر پیخانہ وغیرہ بنانا جائز ہوگا یا نہیں۔ بینوا توجروا

# الجواب

بیع سقف کا حکم مسئلہ اجزا سے واضح ہوگا کہ مسجد جب تک آباد اور اوس کی چھت قائم ہے بیع حرام اور اگر شہید ہوجائے یا بوجہ بوسیدگی ادھیڑیں تو جو کچھ عملہ تجدید میں لگ جائے پھر اوس میں لگا دینا واجب اور جو کچھ بچے کہ اوس میں صرف نہ ہوسکتا ہو یا پہلے کڑیوں کی چھت تھی اب اوس سے محکم و مضبوط ترڈاٹ کی بنائی تو جو کچھ کڑی تختہ وغیرہ بچا اگر عمارت مسجد کے لیے محفوظ رکھ سکیں تو محفوظ رکھنا لازم اور اگر رکھنے میں اندیشۂ ہلاک ہو تو بیع کی اجازت جب بیع جائز ہوگی اوسی وقت خریدنے کی اجازت ہوسکتی ہے ورنہ نہیں پھر جب خریدے تو یہ مالک ہوگیا جو چاہے کرے مگر کسی ناپاک یا تحقیر کی جگہ جیسے پاخانہ کی بنا میں نہ لگائے کہ مسجد کی اشیا محترم ہیں اون کی حرمت کا لحاظ ضرور ہے یہان تک کہ علما فرماتے ہیں مسجد کی گھاس کوڑا بھی جھاڑ کر ایسی جگہ نہ پھینکیں جس میں اوس کی تعظیم کا خلاف ہو تو سقف وغیرہ کہ شبیہ بالاجزا ہیں تعظیم و احترام احق و اولی ہیں فی الدر المختار قبیل باب المیاہ یجوز رمی براتیۃ القلم الجدید ولا ترمی براتیۃ القلم المستعمل لاحترامہ کحشیش المسجد وکناستہ لا یلقی فی موضع یخل بالتعظیم واللہ سبحنہ وتعالی اعلم۔

کتبہ عبدہ المذنب احمد رضا البریلوی عفی عنہ بمحمدن المصطفی النبی الامی صلی اللہ

# فہرست بعض کتب موجودہ مطبع اہلسنت وجماعت بریلی

| نام کتاب | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|
| فتاوی رضویہ جلد اوّل۔ اس کتاب مین ہزارہا مسائل اس تحقیق سے بیان ہوئے کہ اسکے غیر مین کہین نہ ملینگے اس جلد مین ۲۰۱ فتوی اور ۲۸ رسائل ہین۔ جلد سے جلد طلب کیجیے ورنہ طویل طبع ثانی کا انتظار کرنا پڑے گا۔ یہ جلد کتاب الطہارۃ سے باب التیمم تک ہے۔ | صہ | للعہ |
| فتاوی رضویہ جلد دوم۔ یہ جلد مسح علے الخفین سے باب الاذان تک ہے اس جلد مین ۳۸۸ فتوے اور ۷ رسائل ہین۔ | بے | ﷲ |
| فتاوی امام غزی تمرتاشی صاحب تنویر الابصار متن درمختار مذہب حنفی کے نایاب فتاوی بزبان (عربی)۔ | پہر | ۱۲ر |
| فتاوی افریقہ اعلحضرت مجدد دین وملت کے ۱۱۱ فتاوے کا مجموعہ۔ | ۱۰ر | ۸ر |

| نام کتاب | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|
| احکام شریعت حصہ اوّل اعلحضرت قبلہ کے ۸۰ نفیس فتادی کا مجموعہ | ۸ر | ۵ر |
| احکام شریعت۔ حصہ دوم اعلحضرت قبلہ کے نہایت نفیس ضروری ۱۱۰ فتادی کا مجموعہ مع ملفوظات جدید الطبع۔ | ۸ر | ۵ر |
| الخطبات الرضویہ۔ اعلحضرت قبلہ قدس سرہ کے خطبات عیدین وجمعہ وخطبۂ نکاح کا مجموعہ | ۳ر | ۲ر |
| عقائد اسلام۔ بچون کے پڑہنے کے لیے سچے عقائد سلیس اردو مین۔ | ۱ر | ۲ر |
| برکات مارہرہ ومہمان بدایون دلچسپ مکالمہ مابین حضرت مولنا سید شاہ محمد میان صاحب ومولوی حبیب الرحمن صاحب بدایونی متعلق حالات دائرہ۔ | ۱ر | ۱ر |
| حدائق بخشش حصہ اوّل | ۰ | ۵ر |

جملہ کتب ملنے کا پتہ دفتر جماعت رضائے مصطفیٰ شہر بریلی

| نام کتاب | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|
| اعز الاکتناہ فی رد صدقۃ مانع الزکوٰۃ یہ رسالہ جدید طبع ہوا ہے اس مین اس امر کا ثبوت ہے کہ جو صاحب نصاب ہو اور زکوٰۃ ادا نکرے اور صدقات دے تو اوسکی خیرات و صدقات مقبول نہین تاوقتیکہ وہ زکوٰۃ ادا نہ کرے۔ | ۱/ | ۱/ |
| حدائق بخشش حصہ دوم۔ | | ۶/ |
| الکوکبۃ الشہابیہ اسمٰعیل دہلوی کی تقویۃ الایمان کا کامل رد اور اوسکے کفریات کا شمار۔ | ۴/ | ۳/ |
| احسن الوعا لآداب الدعا۔ دعا کے طریقے اوقات و مواقع اجابت و اعمال قضائے حاجات | ۶/ | ۵ |
| کفل الفقیہ الفاہم۔ نوٹ کے متعلق جملہ مسائل کہ جائز طور پر خواہ نفع حاصل کرو۔ نیز گنگوہی | | |

| نام کتاب | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|
| اور لکھنوی فتوؤن کا رد | ۹/ | ۸/ |
| الہادی الحاجب غائب کی نماز جنازہ کی ممانعت۔ | | ۱۰/ |
| الدولۃ المکیہ۔ علم غیب کا عظیم ثبوت مع الفیوضات المکیہ۔ | عہ/ | ۱۲/ |
| سبحٰن السبوح مسئلہ امتناع کذب مین اعلےٰ التحقیقات اسی مسئلہ مین بعض اور رسائل مفیدہ شامل ہین | ۸/ | ۷/ |
| چابک لیث بر اہل حدیث مولوی ثناء اللہ امرتسری اور آریہ کا رد۔ | ۱۰/ | ۸/ |
| تجلی الیقین حضور اقدس صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے افضل المرسلین ہونے کا نفیس ثبوت اور فضائل نبوی مین آیات و احادیث کا مجموعہ واعظون اور میلاد خوانون کے لیے اعلےٰ ذخیرہ۔ | ۵/ | ۴./ |

